




باب 8

# اونٹنی کے جننے کی مدت تک کے لیے بیع سلم کرنا

حدیث نمبر 2256:

((عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ، قَالَ: كَانُوا يَتَبَايَعُونَ الجَزُورَ إِلَى حَبَلِ الحَبَلَةِ، فَنَهَى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْهُ، فَسَّرَهُ نَافِعٌ: أَنْ تُنْتَجَ النَّاقَةُ مَا فِي بَطْنِهَا.))

''حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت انہوں نے فرمایا کہ دور جاہلیت میں لوگ ''حبل الحبلہ'' کی مدت کے وعدے پر اونٹوں کی خرید وفروخت کرتے تھے تو رسول اللہ ﷺ نے اس سے منع فرمادیا۔ حضرت نافع رحمہ اللہ نے حبل الحبلہ کی تفسیر بایں الفاظ کی کہ اونٹنی بچہ جنے جو اس کے پیٹ میں ہے۔''

**فوائد:**

(۱)...... دورِ جاہلیت میں بیع سلم کی ایک عجیب صورت رائج تھی ۔ جب کسی کو پتہ چلتا کہ فلاں آدمی کے پاس اعلیٰ نسل کی اونٹنی ہے تو وہ اس کے مالک سے یہ معاملہ طے کرتا کہ اونٹنی جب حاملہ ہو تو اس کے بچے کا میں خریدار ہوں، اس کی قیمت پہلے ادا کر دیتا ہوں ۔ اگر مالک کہتا کہ اس بچے کا سودا ہو چکا ہے تو وہ اگلی نسل کا سودا کرنے کو بھی تیار ہو جاتا ۔ رسول اللہ ﷺ نے اس قسم کی خرید وفروخت سے منع فرمادیا ۔ کیونکہ یہ موہوم چیز کی بیع ہے ۔ معلوم نہیں اونٹنی کیا جنتی ہے؟ جنتی بھی ہے یا نہیں یا مردہ بچہ جنم دیتی ہے ۔

(۲)...... امام بخاری نے اس سے ثابت کیا ہے کہ بیع سلم میں اگر میعاد مجہول ہو تو ایسا سودا ناجائز ہے ۔ گو اونٹنی قریب قریب ایک سال کی مدت میں جنم دیتی ہے، تاہم یہ میعاد مجہول ہے ۔ آگے پیچھے کئی دن کا فرق ہوسکتا ہے جو نزاع کا باعث بنتا ۔ اس لئے رسول اللہ ﷺ نے اس سے منع فرمادیا ۔

(۳)...... بعض دفعہ قیمت کی ادائیگی کے لیے مہینہ اور دن کا تو تعین نہ کرتے بلکہ اونٹنی کے بچہ جنم دینے کو وعدہ ٹھہرا لیتے ۔ بعض اوقات ایسا بھی ہوتا کہ حمل کا بچہ بڑا ہو کر جب بچہ جنے تو قیمت ادا ہوگی جیسا کہ دوسری روایات میں اس کی صراحت ہے ۔ اس میعاد میں جہالت تھی، اس لئے منع کر دیا گیا ۔ اس حدیث کے متعلقہ کچھ مباحث حدیث 2143 کے تحت بیان ہو چکے ہیں ۔






ترجمہ وفوائد

ابو محمد عبد الستار الحماد حفظہ اللہ

مقدمہ توحید

ڈاکٹر حافظ عبد الرشید اظہر رحمہ اللہ

مکتبہ اسلامیہ

# یہ کتاب

امیر المحدثین امام محمد بن اسماعیل البخاری رحمۃ اللہ علیہ کی تالیف صحیح بخاری سے کتاب البیوع کا شیخ الحدیث ابو محمد عبد الستار الحماد حفظہ اللہ کے قلم سے رواں دواں اور شستہ اردو ترجمہ، دورِ حاضر کی ضروریات کے مطابق احادیث کی تشریح، حدیث اور عنوان حدیث میں مطابقت، بظاہر متعارض احادیث میں علمی تطبیق، منکرین احادیث کے شبہات کا ازالہ اور حدیث سے متعلقہ دیگر روایات میں آمدہ اضافوں کی صراحت پر مشتمل، نیز درج ذیل امتیازات کی حامل ہے۔

۱۔ تشریح وفوائد میں صحیح احادیث کا التزام

۲۔ احادیث کی تحقیق وتخریج اور حوالہ جات کا اہتمام

۳۔ خرید وفروخت کے متعلق عصری غلط فہمیوں کا ازالہ

۴۔ تجارت کے بے شمار پہلوؤں پر سیر حاصل بحث

اس کے علاوہ

جاذب نظر ٹائیٹل اور دیدہ زیب طباعت سے مزین ہے۔ ان خصوصیات کی بنا پر یہ کتاب تمام اہل علم بالخصوص تاجر حضرات کے مطالعہ میں ضرور آنی چاہیے۔